لگے بہنے دان خون کے چشمہ سار
ہوئے قتل لاکھوں کروڑوں سوار

ہوئے رومیوں کے وہاں سر قلم
پیادے مرے دس کروڑ اک دم

کہا روسیوں نے بصد رنج و درد
کہ ترکوں نے ہم کو کیا گرد برد

ڈکارا ابن اسدم کہ خاموش باش
لگے روندنے روسی اپنی ہی لاش

ہوئے ٹکڑے ٹکڑے وہ سب نابکار
پیادوں کے دو اور سواروں کے چار

کہ اتنے میں ناگاہ دشمن کی فوج
کمین گاہ سے اٹھی مانند موج

کمک کو جو آئی سوارانِ روس
بجے دونوں جانب سے تشکریں کوس

پلا ساقیا ساغرِ مشک بار
کہ ہے گرم ہنگامۂ گیر و دار

اجل پھر عدو کو ستانے لگی
پھر آواز توپوں کی آنے لگی

دمادم کی ہیں پھر صدائیں بلند
اُڑے ہوش اعدا کے مثلِ پرند

بڑی طپش کھا کے سپاہ جری
پھر افواجِ دشمن میں کھلبلی مچی

سواروں نے ہتھیار سب رکھ دیے
تفنگ اور تلوار سب رکھ دیے

اسیرِ بلا ہو گئے، نابکار
گئے قید دس لاکھ پچیس ہزار

ہوئے جب ظفر یاب خواجہ بدیع
بہ فضلِ خدائے بصیر و سمیع

نقیبوں کو بلوا کے یہ کہہ دیا
کہ نقار خانے میں دو حکم جا

کہ نوبت خوشی کی بجا دیں تمام
خبر سن کے یہ شاد ہوں خاص و عام

یہ مژدہ جو پہنچا تو نقارچی
لگا ہر جگہ بادلہ اور زری،

بنا ٹاٹھ نقار خانے کا سب
مہیا کر اسبابِ عیش و طرب

تصدق تری جان و دل ساقیا
شبِ مہ میں مے آفتابی تو لا

پلائی بہت تو نے افیونِ ناب
ہو پینک پہ اس کی دوبالا شراب

رہے دورۂ جام دہ درمیان
برابر لگیں شیشے کو ہچکیاں

مجھے وصلِ عشرت کی دارو پلا
کسی طرح مجھ نیم جان کو جلا

نچنے لگی جان سے عیش و نشاط
خوشی کا بہم دل سے ہو اختلاط

توجہ سے سب تیرے آسان ہو
سب انجام نصرت کا سامان ہو

جگر پر مرے داغ ہیں بیشمار — سو آنکھوں سے ہو ان کی ظاہر بہار
نہیں اشکِ عشرت کے اب اسقدر — کہ ہوں دامنِ آبرو تر بتر
میں قربان ترے ساقیا اٹھ شتاب — ملادے برانڈی ہیں افیون کباب
اٹھا ابر ساقی بہار آ گئی — گھٹا گلشنِ دہر پر چھا گئی
گھٹا کالی کالی دھنک لال لال — کنہیا کے ابرو پہ جیسے گلال
بھر اب جام میں بادۂ پُر نگال — بھرے رنگ سے قمقمے کے مثال
بلائیں میں لوں تیری سر تا بپا — پھروں گرد تیرے برنگ صبا
ہوں گل گل شگفتہ میں پھر گل کے طور — کروں نغمہ سنجی میں بلبل کے طور
کہ اس جنگ میں اب یہ ہی بند و بست — کہ پھر ہو عدو ایک حملے میں پست
پھر اک دم میں روسی ہوں زار و تباہ — پھر اکدم میں دشمن ہنیں روسیاہ
نصیبے میں دشمن کے لکھا ہے صاف — کہ بھاگے گا بے شبہ روز مصاف
اٹھا لنگر کشتی سے اٹھا — کہ ہوتی ہے اب جنگ بحری بپا
وہ فوجوں کا مجمع لب جوئبار — وہ سبزہ وہ چشمہ وہ رنگین بہار
وہ ہر سمت توپ اور ہر سو تفنگ — وہ باجے ظفر کے وہ کوس اور وہ چنگ
وہ قرنا کی آواز وہ دھوم دھام — سپہ کا وہ غٹ اور وہ اژدہام
ادہر اور اُدھر مورچے فوج کے — تماشے وہ دریا کے اور موج کے
ادھر گولہ انداز مغفر شگاف — ادھر فوج کا سک دلیران قاف
صدا ایک روسی نے دی اے غنیم — نہیں ہے ذرا تو عقیل و فہیم
مقابل میں شیر و نکے آتا ہے تو — ارے گنے ہاتھی سے کھاتا ہے تو
جواب اس کا میں نے دیا برملا — کہ خاموش اے مردک بیحیا
مرے سامنے یوں اکڑتا ہے تو — بھلا ہم سے کیا کھا کے لڑتا ہے تو
سکندر ہے مرا ایک ادنیٰ غلام — خدائی میں مشہور ہے مرا نام
میں ہوں رو کش رستم داستان — نہیں کوئی دنیا میں مجھ سا جوان
ہوئیں الغرض فوجیں آراستہ — ادہر روم ادھر روس دل باختہ
لگیں چلنے اتواپ اژدر دہان — زمیں سے ہوا شور تا آسمان

ہوا گرم ہنگامۂ رستخیز — صدائیں اٹھیں قاتلو اور بریز
برابر رہی ایک شب تک مصاف — ہوا صبح کو سارا میدان صاف
ہوئے نصب جھنڈے ادھر روم کے — ادھر فتح کے شادیانے بجے،
سنا روسیوں نے جو احوالِ جنگ — ہوا فق اسی وقت ان سب کا رنگ
بجھے آفریں اے بدیع الزمن، — کہ دشمن کو مارا بقولِ حسن،
ہوئے دیکھ یہ حال حیران کار — کہ یہ کیا ہوا ہائے پروردگار
کوئی دیکھ یہ حال رونے لگا، — کوئی غم سے جی اپنا کھونے لگا،
کوئی بلبلایا سا پھرنے لگا، — کوئی ضعف کھا کھا کر گرنے لگا
کوئی سر پہ رکھ ہاتھ دلگیر تھا — کوئی بیٹھ ماتم کی تصویر تھا
رہا کوئی انگلی کو دانتوں میں داب — کسی نے کہا گھر ہوا یہ خراب ـــ
کسی نے دیئے کھول سنبل سے بال — طمانچوں سے جوں گل کئے سرخ گال
کہاں چھپ رہا ساقی لالہ فام — بلوریں گلابی میں دے بھر کے جام
کہ مے پی کے بدمست و بیخود رہوں — سحر سے مسا تک برابر پیوں
مرے نام کے خوب ڈنکے بجے — کہو جا کے ساقی سے کر کے سجے
افیمی کہا اور کہا رزمگاہ — کہا چانڈو باز اور کہا فوج شاہ
خوشا پینک خواجۂ پہلوان، — خوشا بستۂ اوپیم بے گمان
اگرچہ ہے رنگت میں کالی افیم — مگر سب نشوں سے ہے عالی افیم
تو اجس پہ بکتی ہیں سب رنڈیاں — ہے رنگت میں کالا ہی وہ بیگمان
وہ مجنوں کی معشوقہ سیم بر — پریزاد و خوش رو و فرخ سیر
سیاہی میں تھی مثل افیون سیاہ — ملاحت میں تھی غیرتِ مہر و ماہ
سیہ نرگسیں اور مستی خراب — دو ہندو یہ یعنی دو جادو بخواب
چھپا ہے کدھر ساقی گلبدن — کہ ہے جنگ سے چور میرا بدن
گلابی خدا کے لئے لا شتاب — پلا دے مجھے جام شیریں شراب
کہ یاد آئی ناظورۂ گلبدن — وہ مس روز معشوق بستہ دہن
ہوا صید بخنجر تیز محن — بڑا عشق کا بقول حسن

# غزل

یہ کیا عشق آفت اٹھانے لگا — مرے دل کو مجھ سے چھڑانے لگا
ملا میرے ساقی کو مجھ سے خدا — نہیں تو میرا دل ٹھکانے لگا
گنہ چشم خونبار کا کچھ نہیں — مرا دل ہی مجھ کو ڈبانے لگا،
نہیں مجھ کو دشمن سے شکوہ حسنؔ — مرا دوست مجھ کو ستانے لگا،
سنیں حال یاران فرخندہ خو — کہ ایک لعبت گلبدن خوبرو،
زمرد کا مونڈھا چمن میں بچھا — وہ بیٹھی عجب آن سے دلربا،
کہ زانو پہ اک پاؤں کو دھر لیا — اور اک پانوں مونڈھے سے لٹکا دیا
نہ پوچھ اس کے پائے نگاریں کا حال، — زبان ثنا وصف میں جس کے لال
کفک اور فندق سے لالہ کو داغ — نہ ہو ایسی کیفیت پائیں باغ،
طلائی کڑے اور کفک کا وہ رنگ — سنہری شفق جس کو ہو دیکھ دنگ
جواہر کے چھلے بھرے پور پور — زری کی نکی جیسے مخمل پہ قور
خماری وہ آنکھیں، وہ انگڑائیاں — وہ جوبن کے عالم کی سرسائیاں
جوانی کا موسم شروع بہار — وہ سینے سے ان کے کچونکا ابھار
خواص ایک حقہ لئے تھی کھڑی، — کہ لالے کی پتی تھی ان میں پڑی
وہ شیشے کا حقہ مرصع کا کام، — مغرق زری کا وہ پیچ تمام
لب نازک اوپر وہ مہنال دھر — نکالے تھی پردے سے دود جگر
ادھر اور ادھر ہر طرف تھی نگاہ — کسی کی کوئی جیسے تکتا ہو راہ،
خواصین کھڑی اس کے سب گرد پیش — جو تھیں اپنے عہدے پہ حاضر ہمیش
کوئی مورچھل لئے کوئی پیکدان — کوئی نے چنگیر اور کوئی ہار مان
رسیلی چھبیلی بنے تنگ و چست — لباس اور زیور سے ہر ایک درست
کھڑی نیچی آنکھیں کئے با ادب — اسی شرم سے پر قیامت غضب
کئی ہمدم اسکی جو تھیں ماہرو — بچھائے ہوئے کرسیاں سو بسو
برابر برابر ادھر اور ادھر — وہ گرد اسکے بیٹھیں تھیں یکدگر
سماں اس گھڑی کا کہوں کیا میں آہ — ستاروں میں تھا جلوہ گر ایک ماہ

بعد حمد بیچوں امابعد برمی گوید اسعدک اللہ تعالےٰ نے الدارین کہ معشوقہ مہر سپہر ستم برای وزن بیت کم خم بے چینیا بیگم زاد عفتہا وہ محبوبۂ سیہ تاب و سنبل رد کنیا ابروہین کہ اگر من بدلیعا ہزار بار جی کر مرے تو بھی ایسی دلہن نہ ملے۔ اس پری رو میں اس قدر اوصاف ہیں کہ بس گومگو کا معاملہ ہے۔ ایک صفت ہو تو بیان کروں، دو صفتیں ہوں تو عرض کی جائیں تین صفتیں ہوا نو کہہ چلوں، چار صفتیں ہوں تو معرض بیان میں لاؤں۔ جب اس قدر صفاتِ حمیدہ ہوں جس قدر ریت کے ریزے اور آسمان کے تارے اور دنیا بھر کے آدمیوں کے سر کے بال اور درختوں کے برگ و نہال کی چھال اور پانی کے حباب اور شعاعِ آفتاب تو پھر خیبر بیان سے خارج اور حیطۂ التماس سے باہر کیونکر نہ ہو۔ چینیا بیگم کو خدا بخشے (ماشاء اللہ کیا دعا دی ہے م ان کا دم بھی ہزار غنیمت ہے۔ اور لطف یہ کہ ایک یہ اور ہزار دن بلکہ لاکھوں۔ اسے تو بہ حضرت کروڑوں، آشنا جیسے دیکھئے چینیا بیگم کا عاشق زار ہے۔ اسی لیلیٰ سیہ فام پر دل و جان سے نثار ہے۔ جو ہے اسی کی بلائیں لیتا ہے اور دعائیں دیتا ہے، ایسی پیاری معشوقہ دیکھی نہ سنی۔ سانولی رنگت سیاہی ہر بن مو سے جھلک رہی ہے۔ چہرے سے لیلۃ القدر کی ضیا چمک رہی ہے اور کرور حسن کا ایک حسن تو یہ ہے کہ اینجانب کی زوجۂ مکرمہ ہیں (ماشاء اللہ، جناب والدہ کی بھی بدلیعا نے اس درجہ خاطر داری اور تعظیم نہیں کی تھی۔

**سامعین** :۔ آفریں۔ آفریں۔ مرحبا خواجہ بدیع۔

**راوی** :۔ یہ آواز جو بلند ہوئی تو بعض افیمی جو پینک میں اونگتے تھے، چونک پڑے۔ دو ایک مارے ڈر کے بھاگنے کو تھے، سب ہکا بکا کہ یہ آواز کہاں سے بلند ہوئی۔

الغرض خواجہ صاحب کی بڑی تعریف ہوئی کہ اپنی زوجۂ مکرمہ بی چینیا بیگم کی ماں سے زیادہ تعظیم کرتے تھے۔ جب اور افیموں نے سنا تو وہ بھی مداح ہوئے اور متفق ہو کر سب نے کہا۔ واہ برادر کیوں نہ ہو۔ ؏

ایں کار از تو آید و مرداں چنیں کنند

وہ نام کیا کہ بایدو شاید۔

**ایک** :۔ اجی کل افیمچوں کی ناک رکھ لی۔

**دوسرا** :۔ دریں چہ شک۔ اسمیں کیا فرق ہے۔

**تیسرا** :۔ مگر اب کوئی افیم کو برا کہے تو ہمارا ذمہ۔

**چوتھا** :۔ برا کہے! ہونہہ!!! اجی سب کے سب افیمی ہو جائیں تو سہی وہ کام کیا ہے انھوں نے۔

**پانچواں** :۔ مگر یار ایک خرابی ہوگی۔ ہاں!!!

**چھٹا** :۔ وہ کیا۔ خرابی ہم بھی تو سن لیں ذرا۔

**جواب** :۔ یار افیم مہنگی ہو جائیں گی۔ گراں بکے گی۔

ایک :۔ تمہارے منھ میں خاک۔ اے لعنتِ خدا۔

دوسرا :۔ ع مزن فال بدکار در و حال بد۔

تیسرا :۔ بہ نابکار اس قابل نہیں کہ افیم پیتے۔

چوتھا :۔ افیم کا دشمن مہنگا ہو۔ افیم مہنگی ہو جائے گی۔

ہونہہ! مہنگی کیوں ہو جائے گی۔ جب امیر رئیس حاکم محکوم سب پئیں گے تو چین سے زیادہ مانگ ہوگی۔ ہر ملک میں افیم ہی کھیتوں میں بوئی جائے گی۔

خوجی :۔ سنیں سب افیونی اس شخص نے ایک اعتراض ما بدولت واقبال پر کیا ہے کہ افیم ہمارے سبب سے گران بکے گی اکثر افیم دوست بزرگوں نے اسکا جواب دیا مگر علمی جواب نہ تھا۔ اب علمی جواب ہمسے سنو، اسکے کلام کا لب لباب یہ ہے کہ جب لوگ کثرت سے افیون کے شائق ہونگے تو گران بکنے لگے گی، کیونکہ جس شے کی مانگ زیادہ ہوتی ہے، وہ گران بکتی ہے۔ سلمنا یعنی تسلیم کیا۔ ہم نے اس بات کو، مگر کیا خاصہ جواب ہے۔

سامعین :۔ سبحان اللہ، سبحان اللہ کیا جواب دیا ہے۔

راوی :۔ بہت ہی خاصہ۔ اس وحشت کے قربان۔ جواب ابھی سنا ہی نہیں اور تعریف کے پل باندھ دیئے۔ کاتا اور لے دوڑی۔ خیر۔ خواجہ صاحب نے اس کے کلام کی یوں تردید کی۔ جواب یہ ہے کہ سب سے زیادہ ضرورت دنیا میں غلے کی ہے۔ غلہ کیا یعنی گیہوں گندم اور چاول برنج اور دال از قسم خورش اور گوشت لحم اور ترکاری بقولا اور چنا نخود اور پونڈا یا گنا نیشکر۔

راوی :۔ غلہ کا لفظ اس قدر ادق تھا کہ خواجہ صاحب جناب کو سمجھانا پڑا کہ غلہ گیہوں اور چاول اور دال کو کہتے ہیں، اور اس ذکاوت کے صدقے کہ گیہوں اور چاول اور ترکاری اور گنے کا ترجمہ کرتے گئے۔ اردو داں لوگ کم تھے۔ لہذا فارسی اور عربی میں ترجمہ کیا واہ گیدی کیوں نہ ہو، اس کے بعد یوں فرمایا، دنیا میں جس قدر ضرورت غلے کی ہے اس قدر اور کسی شے کی ضرورت نہیں ہے۔ اگر فروخت اور مانگ کی کثرت سے اشیا گران ہو جائیں تو غلہ بھی اب تک گران ہو جاتا مگر اس قدر ارزان ہے کہ جولاہے اور تیلی اور خاکروب اور کوری اور چمار سب خریدتے اور کھاتے ہیں۔ وجہ یہ ہے کہ جب لوگوں نے دیکھا کہ غلے کی ضرورت زیادہ ہے تو غلہ زیادہ بونے لگے۔ جب غلہ زیادہ بویا گیا تو ارزاں ہو گیا۔ اسی طرح جب افیم کی خواہش ہوگی تو غلے کی مثل بوئی جائے گی اور سستی بکے گی۔

سامعین :۔ اعجاز، اعجاز۔ وہ برادر واہ۔

ایک :۔ کرامت ہے تقریر نہیں ہے یہ ـــــ یہ کرامت ہے۔

دوسرا :۔ اجی ہمارے تو اس فن کے خدا ہیں یہ۔

تبسرا :۔ خدا نہیں بلکہ فن کے پیغمبر اور اوتار۔

راوی :۔ اللہ اللہ کس قدر درجہ بڑھا دیا ہے۔ خدا نہیں بلکہ اوتار، اس ذکاوت کے نثار۔ خیر سے افیون نوشی کے علاوہ محقق بھی زبردست ہیں۔ اللہم زد فزد۔

اب سنئے کہ جس شخص نے یہ خرابی بیان کی تھی کہ افیم گران ہو جائے گی۔ اس کو لوگوں نے ذلیل کرنا شروع کیا اور کہا اس جواب سے تم پر سیکڑوں جوتے پڑ گئے۔ خبردار اب افیم کی نسبت کوئی کلمہ بد زبان پر نہ لانا، اس نے مجبور ہو کر خواجہ صاحب کے پاس جا کر ان کے ہاتھ جوڑے اور کہا خداوند قصور ہوا۔ میں بھی افیمی آپ بھی افیمی۔ فرق اتنا البتہ ہے کہ آپ افتخار الافیونیان ہیں اور بندہ نو آموز مگر از بزرگان خطا و از خردان عطا۔

راوی :۔ ماشاء اللہ۔ کتنی ٹھیک مثل یاد ہے۔ خیر خواجہ صاحب نے کہا کہ یہ شخص اس قدر منت و سماجت اور گریہ و زاری اور فروتنی اور انکسار کے ساتھ میری درگاہ میں کہ میں اس فن کا خدا اور پریشر ہوں التجا لایا۔ میں نے اس کو معاف کیا، گو میں وہ شخص ہوں کہ اگر اپنے لئے ما بدولت و اقبال کا جملہ بھی استعمال کروں تو مے زیبد، مگر انکسار مانع ہے۔ میں تو اپنی زبان سے یہی کہوں گا کہ میں بالکل ناچیز ہوں اور ذرہ بے مقدار ہوں اور ارذل خلائق اور روسیاہ اور بدترین مخلوقات اور اضعف العباد اور بیچمیرز اور ہیچمدان اور کج مج زبان اور ژولیدہ بیان ہوں مگر دنیا تو جانتی ہے کہ میں کون ہوں اور کیا ہوں۔ میں اپنی زبان سے تو یہی کہوں گا کہ میں بالکل حقیر ہوں۔ مجھے مصر کے پہلوان نے اٹھا کے دے مارا تھا اور میں جہاں گیا۔ پٹ کے آیا، گو دنیا واقف ہے کہ خواجہ بدیع الزماں ساری خدائی کے پہلوانوں کا سرمایہ ناز اور ذریعہ اعزاز ہے مگر میں اپنی زبان سے کیوں کہوں، میں تو یہی کہوں گا کہ بوا زعفران نامی جلبشی نے مجھے چپتیایا یہ نہ کہوں گا کہ بوا زعفران افیون رنگ ہیں اور اس مشابہت رنگ نے مجھے کہیں کا نہ رکھا۔ اس نے جو جو سختیاں کیں سب اٹھائیں مگر واہ رے میں اف تک نہ کی۔

سامعین :۔ خدا بخشے آپ کو کیا کہنا ہے استاد۔

ایک :۔ پٹ گئے اور اف تک نہ کی۔ یہ انکسار۔

دوسرا :۔ ہمارے ہادی حضور خواجہ صاحب نے مار کھائی مگر افیم کے لگاؤ کے سبب سے ذرا اف تک نہ کی۔ ایک یہ معنی کہ گو پہلوانی میں برق اور یادگار ہیں۔ مگر جوتی خوروں کے بھی سردار ہیں۔

سامعین :۔ ٹھ :۔ آفریں باد بریں ہمت مردانہ تو۔

راوی :۔ خواجہ صاحب کی اس درجہ تعریف ہوئی کہ اگر جامے میں پھولے نہ سمائیں تو مے زیبد۔ اب اس سے بڑھ کر خوبی کی تعریف کیا ہوگی کہ جوتی خوروں کے سردار ہیں۔ با وصف شجاعت و جوانمردی جوتے کھاتے ہیں مگر کسی کو ضرر نہیں پہنچاتے ہیں لیکن ہم تو اس صفائی کے قائل ہیں کہ کس مزے سے اپنی سوانح عمری بیان کی ہے

مانتا ہوں۔ استاد فرماتے ہیں کہ گو ہم پہلوان ہیں مگر ہم تو یہی کہیں گے کہ بوا زعفران نے ہم کو چنبیا لیا۔ گویا اس میں کچھ شک بھی ہے۔ اس فقرے پر بے اختیار ہنسنے کو جی چاہتا ہے اور وہ بھول گئے کہ لوگ ان کو کانجی ہوس دکھاتی تھے۔ کانسٹبل نے للکارا تو حوض میں گر پڑے اور جہاں گئے بے پٹے اور بے ٹھکے نہ آئے۔

اس کے بعد خواجہ صاحب نے یوں تقریر کی اور سنیں :۔ برادران انیم دوست کہ میں بدیع اگرچہ اپنی شان میں بہت کچھ کلمات توصیف کہہ سکتا ہے مگر جب کبھی یہ کہے گا کہ بدیع اس وقت یہ جھک مارتا ہے اور جب اپنا ذکر کروں گا تو یوں کہوں گا کہ میں پاجی ہوں، میں شریف نہیں ہوں۔ چنانچہ ایک بار آزاد پاشا سے کہہ چکا ہوں کہ میں بانس والا ہوں یعنی میں یہ چاہتا ہوں کہ میری حقارت مشہور ہو نہ کہ امارت۔

سنیں سب۔ بزرگان و برادران افیم دوست کہ میں اپنی شہرت نہیں چاہتا مگر تشہیر ہونا چاہتا ہوں تاکہ میرا نفس مغرور نہ ہو اور ہمیشہ مجھ کو ملامت کرتا رہے۔ ؎

بڑے موذی کو مارا، نفس امارہ کو گر مارا
نہنگ و اژدہا و شیر نر مارا تو کیا مارا

سنیں سب برادران افیون دوست۔ سب سے بڑا ریاض اور سب سے بڑی ریاضت نفس کشی ہے جس نے اپنے نفس کو مارا وہ مقبول بندۂ خدا ہے۔ اب مقام غور ہے کہ افیون سے زیادہ بہتر ذریعہ نفس کشی اور کیا ہے؟ کوئی نہیں۔ کیسا ہی سرکش اور مغرور اور متکبر آدمی کیوں نہ ہو، ایک قطرہ حلق سے اترا اور منکسر مزاج ہو گیا۔ اس زمانے میں عجز و انکسار بڑی قیمتی اور نایاب شے ہے۔ ذرا اڑے اور گئے گذرے۔ ذرا ٹیڑھی بات کی اور دھر لئے گئے۔ کسی کو ایک دھول لگائی اور چالان ہو گیا اور مجسٹریٹ نے مع دس روپیہ جرمانا کر دیا یا دو مہینے کی قید سخت، اب بیٹھے ہوئے چکی پیس رہے ہیں چکیا گھر گھر۔

**سامعین :۔** اس ظرافت کے قربان۔ واہ خواجہ بدیع الزماں شجاعت اور بسالت کے علاوہ بذلہ سنجی میں فرد ہیں حضور

**ایک :۔** بڑے پکے ظریف اور ہنس مکھ آدمی ہیں۔

**دوسرا :۔** منہ پر کہنا تو خوشامد کرنا ہے درجہ اول کے مسخرے ہیں یا یوں کہو کہ مسخرا ان سے پیدا ہوا ہے، یہ مسخرے اور ان کے باپ مسخرے۔

**خوجی :۔** یہ سب آپ لوگوں کا حسن خلق ہے ورنہ من آنم کہ من دانم میں خوب جانتا ہوں۔ ؎

زیور ہیں نہ دستار کے سنے زیب ہیں سر کے
مثل گل بازی نہ ادھر کے نہ ادھر کے

من بدیع الزماں ان کلمات کو آپ کی ذاتی لیاقت اور حسن اخلاق پر محمول کرتا ہوں۔ کلّ انا یترشح بمافیہ۔

از کوزہ ہمان برون تراود کہ دردست۔

سامعین :۔ اگر ساری خدائی کے کھیت پوست کے کھیت ہو جائیں اور ہر کھیت سے نوتے کرور قلم اور کرور دواتیں بنیں تو بھی آپ کی ثنا وصفت کا شمہ ادا ہونا مشکل ہو جاتے۔

خو :۔ اے برادران افیون دوست اگر ایسے کلمات کہتے گا تو میں مغرور ہو جاؤں گا۔ من بدیع ہیچمدانست در ہیچ مدانستہ شدہ بودہ است ہمہ مردمان کہ نیک گفتند احسان آن ہمہ گردن پدر بدیع الزمان۔

سامعین :۔ حضور کی زبان سے اوصاف ومحاسن معشوقہ پری چہم بی چنیا بیگم سننا چاہتے ہیں۔ اگر تکلیف فرماکر حضور پرنور کچھ فرمائیں تو زہے نصیب۔

خو :۔ میں فرطِ انکسار سے اپنے کو اس خطاب کے قابل نہیں سمجھتا کہ آپ میری نسبت فرمائیں کا لفظ استعمال کریں مگر ہاں یوں کہیے کہ (تو جھک مار)

سامعین :۔ تو جھک مار۔ اللہ رے انکسار۔

خو :۔ (اکڑ کر) میں وہ مرد شیر دل ہوں جس نے میدانِ وغا یعنی رن کی زمین میں کروروں کو نیچا دکھایا اولا کھوں کو خانہ خراب کیا اور بدمعون کے سر اس طرح تن سے اڑا دیتے جیسے بھٹا۔ میں وہ ہوں :۔

| | |
|---|---|
| منم فخر ہندوستان بلکہ دہر | منم افتخار ہر اک ملک و شہر |
| منم آن کہ از خنجر آبدار، | تہ تیغ کردم ہزاران سوار |
| منم آن یل پیل تن ذی وقار | کہ از ہیبتم لرز داین کوہسار |
| بیک ضربتِ تیغ خارا شگاف | دو کردم عدو را ز سر تا بناف |
| بدیعا توئی، خواجہ خواجگان | یل نامور فخر ہندوستان |
| منیزہ منم دخت افراسیاب | برہنہ نہ دیدہ تنم آفتاب |

سامعین :۔ کیا برجستہ شعر پڑھا ہے بارک اللہ بارک اللہ۔

ایک :۔ یہ بھی انکسار ہے ورنہ منیزہ سے بڑھ کر ان کی حیا کا شہر میں تذکرہ ہے۔ وہ کیا تھی اس میں کون بات تھی جو ان میں نہیں۔

سامعین :۔ کیا بات کہی۔ حضور تو مجموعہ ہیں، ظرافت اور فصاحت اور بلاغت کے، اینمبو۔ فخر ومباہات کا مقام ہے اینمبو۔ ناز کرنے کا مقام ہے کہ ایسے شیر مرد۔ دریا دل۔ باذل۔ لطیفہ گو تمہارے ہادی اور پیشوا ہیں۔

ایک :۔ یہ اس قابل ہیں کہ ڈبیا میں بند کر دیں۔ اچھیں۔

دوسرا :۔ ڈبیا! افسوس۔ اگر ان کی خاک لے کے چاٹیں۔ اور اس کا تعویذ بنائیں تو ممی سنرد۔ یہ تو اس فن کے خدا ہیں

خو :۔ اے برادران۔ سنو داستان از زبان بدیع الزماںؒ کہ میرا نفس ایسے سخنان سے مخزور ہو جائے گا۔

سامعین :۔ اے سبحان اللہ کیا قافیہ بولے ہیں، آپ برادران اور داستان اور سخنان اور کیا جانے الم غلمان۔

راوی :۔ کیا خوب۔ ایک سے ایک بڑھا ہوا ہے :۔

وزیری چنین شہر یارے چنان

جہان چون بگر و قرارے چنان

خوجی :۔ قافیہ کا تو میں قافیہ تنگ کر دینے والا آدمی ہوں، مگر میرے مزاج میں انکسار ہے۔ میں شعر کے بحر میں غوطے کھاتا ہوں لیکن میرا بیت کہنہ ہے۔ سنیں برادرانِ افیون دوست کہ میں نے اس وقت تلازمے فن شاعری کے کہے قافیہ کا قافیہ تنگ۔ شعر کی بحر میں غوطے کھانا۔ بحر کے معنی سمندر اور عروض میں بحر جس کو کہتے ہیں سب جانتے ہیں اور میں نے جو کہا کہ :۔ بیت کہنہ ہے تو بیت کے معنی دو ہیں، گھر اور شعر۔ من بدیع بے سوچے ہوئے اتنے الفاظ تلازمہ اُگلے مگر پھر بھی غرور نے دل میں جگہ نہیں کی ہے :۔

تکبیر عزرائیل را خوار کرد ؛

بزندان لعنت گرفتار کرد ؛

مثلاً پان کا تلازمہ کوئی بولے ہم جواب دیں گے۔

ایک :۔ حضور تو میدانِ جنگ سے بھی سرخرو آئے۔

خوجی :۔ وجہ یہ ہے کہ ہم بنگلے کے رہنے والے ہیں۔

دوسرا :۔ مگر ایسا نہ ہو کہ پیچھے لم لگائیں حضور کو۔

خوجی :۔ یہ چکنی چپڑی باتیں کام نہ آئیں گی میاں۔

جواب :۔ آپ کی گھر کی چار دیواری میں چونا لگا ہے۔ اور چونے سے سفیدی ہوتی ہے مگر میں تیرا یار کب تھا۔

خوجی :۔ ہشت۔ بالکل بے تکی کہی اس نے۔

سامعین :۔ نکال دو اس بے تکے کو۔ خداوند حضور کا مقابلہ! کیا مجال۔ ای لاحول۔ توبہ توبہ۔

خوجی :۔ نا بابا۔ ثنائے من بگو۔ من بدیع کہ از ہمہ ہر یعنی از ہر ہمہ در افیون بازی یکتا ہستم مگر میدانم کہ بندہ حقیر ست اگرچہ در ملک مصر کہ منسوب بہ پہلوان ست۔ ہمہ مردان آنجا خوب منظر پہلوانان ہستند بندہ در ہوٹل پہلوانی را مگر تم لوگ تو فارسی سمجھتے ہی نہیں مطلب یہ کہ مصر وہ ملک ہے جہاں سب پہلوان بستے ہیں مگر اتفاق سے میں ان سب کے استاد کو اُٹھا کے دے مارا۔ میں آپ جانئے بڑا استاد ہوں۔ اکھاڑے میں جیسے ہی وہ آیا۔ میں خم ٹھوک کر کھڑا ہو گیا۔ وہ دیو میں مرا ہوا آدمی۔

سامعین :۔ واہ رے عجز۔ اور اف رے انکسار!!! آپ مرے ہوتے آدمی ہیں اگر ایسی ہی دوایک مرے ہوتے، آدمی اور ہوں تو شہر بھر پہلوانوں کی کھان ہو جاتے۔ خواجہ صاحب۔ آفریں صد ہزار آفریں۔

آفریں خواجہ بدیع زمان

ہمچو تو کس ندیدہ است جہاں

خوجی :۔ کل انا ءِ یترشح بما فیہ۔

ایک :۔ حضور عربی خوان بھی ہیں۔ اے سبحان اللہ۔

دوسرا :۔ اس میں کیا تعجب ہے۔ وہ زبان کون ہے جو نہیں جانتے۔ فارسی، عربی، ترکی، سیستانی۔ نادر دانی اردو

تیسرا :۔ اردو! اردو، لونڈی ہے ان کے گھر کی۔

چوتھا :۔ لونڈی! لونڈی کی لونڈی کہو صاحب۔

پانچواں :۔ میاں یہ سب چنیا بیگم کی دم کا ظہور ہے، دگر ہیچ۔ چنیا بیگم عجیب خوبرو پاکیزہ خو، برق دم، پری چہم نگار، رعنا ہیں۔

خوجی :۔ اس شخص کی زبان چومنے کے قابل ہے۔

سامعین :۔ جھک کر سلام کر۔ ادب کے ساتھ۔

خوجی نے کہا ہم میں اور افیمیوں میں فرق زمین اور آسمان کا ہے۔ وجہ یہ ہے کہ ہم تو چانڈو باز زادے ہیں کیونکہ اینجانب کے پدر بزرگوار سلمہ اللہ تعالیٰ اسی نشے کی کثرت سے راہی ملک عدم ہوتے۔

راوی :۔ اے سبحان اللہ۔ خدا جانے حضور کے پدر بزرگوار کب مرے پھیلے لیکن آپ ابھی تک سلمہ اللہ تعالےٰ ہی کھے جاتی ہیں۔

خو :۔ اور دادا جان قبلہ بھی چنیا بیگم کے عاشق دلدادہ تھے، ان کے بعد والد عاشق ہوتے۔ اُن کے بعد بندہ درگاہ۔

سامعین :۔ ع اگر پدر نتواند پسر تمام کند۔

ایک :۔ حضور ہم لوگ تو بس ایک ہی پشت کے افیمی اور چانڈو باز ہیں۔ ہم آپ کے سامنے بھلا کس گنتی میں ہیں۔

دوسرا :۔ یہ حضور کے دم کا سب ظہور ہے۔

خو :۔ بھئی نقل ہے بنیں سب مردان افیون دوست کہ ایک روز بازار نخاس میں ایک شخص بوم صفت چغد رو نے ایک چڑی مار سے الو کے دام پوچھے؟ کہا آٹھ آنے۔ اسی کے پاس ایک اور چھوٹا الو بھی تھا۔ پوچھا اسکی قیمت کیا ہے کہا ایک روپیہ۔ تب تو گاہک نے کان کھڑے کئے اور کہا۔ بس!۔ اتنے بڑے الو کے دام آٹھ آنے اور اس ذرا سے جانور کا مول ایک روپیہ۔ چڑی مار نے کہا۔ آپ تو ہیں الو، اتنا نہیں سمجھتے کہ اس بڑے الو میں صرف یہ صفت ہے

ہے کہ یہ الّو ہے اور اس چھوٹے میں دو صفتیں ہیں، ایک یہ کہ خود الّو ہے، دوسرے الّو کا پٹھا ہے۔

**سامعین:۔** تعریف کا دونگڑا برسا دیا۔

**خوجی:۔** تو سنئیں برادران کہ من بدیع صرف الّو ہی نہیں بلکہ الّو کا پٹھا ہے۔

**راوی:۔** اس میں کیا شک ہے، کسی گاؤدی کو نہ شک ہوگا۔

**سامعین:۔** اللہ رے انکسار اور اف رے تیری عاجزی۔

**خوجی:۔** جی انکسار کے یہ مدارج کوئی پا سکتا ہے۔ لوگ فرطِ عجز سے اپنے کو ہیچمدان ہیچمیرز خاکسار، خادم بندۂ احقر اذل خلائق اضعف لکھتے ہیں مگر بدیع اپنے کو جب لکھتا ہے الّو کا پٹھا لکھتا ہے۔

**ایک:۔** ہم آج سے اپنے کو الّو کی دم فاختہ سمجھیں گے۔

**دوسرا:۔** ہم اپنے نام کے ساتھ بجوڑے کا لفظ لکھا کریں گے۔ آج سے ہم انکسار سیکھ گئے۔

**تیسرا:۔** ہم تو جاہل آدمی ہیں مگر جب اپنا نام لیں گے تو گدھے کا لفظ ور بڑھا دیں گی۔ چاہے جو ہو۔

**چوتھا:۔** ہم یوں اپنے دستخط کیا کریں گے۔ بچہ الّو روسیاہ گبو۔

**پانچواں:۔** کوئی اپنے نام کے بعد عفی عنہ لکھتا ہے کوئی عفی اللہ عنہ۔ ہم دام دوزخہ اور دام جہنمہ لکھیں گے۔ اس کے یہ معنی کہ ہم اپنے کو بندۂ گنہ گار سمجھتے ہیں اور اس فہمیدہ کے سبب سے امید نہیں رکھتے کہ ہمارے قصور معاف ہوں۔ اس سے زیادہ انکسار خدا کا نام ہے۔

**خوجی:۔** ایہا السامعین۔ من بدیع الزماں الّو کے پٹھے نے جو جو کام کیا کوئی کرے تو جانیں اور جو جو مصائب برداشت کیئے کوئی برداشت کرے تو ٹانگ کی راہ نکل جائیں۔ کوہستان کو ہم تے کاٹا اور بڑے بڑے پتھر اٹھا اٹھا کے دشمن پر پھینکے۔ ایک روز چوالیس من کا ایک پتھر ایک ہاتھ سے اٹھا کر روسیوں پر مارا تو دو لاکھ پچیس ہزار سات سو انسٹھ آدمی کچل کے مر گئے۔

**ایک:۔** کیا خداداد زور ہے۔ ان دبلے ہاتھ پاؤں پر یہ طاقت!!! اللہ رے انکسار۔

**خوجی:۔** (مسکرا کر) کیا کہا۔ دبلے پتلے ہاتھ پاؤں! اے تیری قدرت۔ ع

شعر گفتن سہل باشد شعر فہمی مشکل ست

یہ ہاتھ پاؤں دبلے پتلے نہیں ہیں مگر بدن چور ہے۔ یہ بھی اللہ کی دین ہے۔ دیکھنے میں تو معلوم ہوتا ہے کہ مرا ہوا آدمی ہے مگر کپڑے اتارے اور دیو معلوم ہونے لگا۔ اسی طرح میرے قد کا بھی حال ہے کہ گنوار آدمی دیکھنے میں تو کہے پستہ قد ہے مگر اس فن کے مبصر خوب جانتے ہیں کہ میں کس درجہ کشیدہ قامت آدمی ہوں اور روم میں (مسکرا کر) مجھے کہتے ہوئے ہنسی آتی ہے۔ روم میں دو ایک گنواروں نے جب مجھے بونا کہا تو بے اختیار ہنسی آ گئی۔ یہ خدا کی

دین ہے کہ ہوں تو میں دراز قد، بالا بلند مگر کوئی کلجگ کی کھونٹی کہتا ہے، کوئی بونا بناتا ہے۔ ہوں موٹا تازہ سنڈا ابنا ہوا مگر جو لوگ مصر نہیں وہ سمجھتے ہیں نازک بدن ہے، ہوں شریف زادہ اور خود شریف ابن شریف ابن شریف بتین لپشت کا حال معلوم ہے۔ کہ شریف زادہ ہوں۔ آگے پتا نہیں چلتا باایں ہمہ شرافت جو لوگ ناواقف ہیں، دیکھتے ہی کہتے ہیں کہ یہ کوئی پاجی ہے۔ صورت سے پاجی پن برستا ہے۔ مگر سبحان اللہ نے وہ دی ہے کہ کسی شریف کے باپ کو بھی بنصیب نہیں ہوتی۔ عقل اس قدر کوٹ کوٹ کر بھری ہے کہ افلاطون اگر زندہ ہوتا تو شاگردی کرتا اور لقمان زانوئے ادب تہ کرتا۔ یونان کے حکیم جوتیاں من بدیع کی سیدھی کرتے مگر اس کی کرمی کے صدقے جو دیکھتا ہے۔ یہ شخص تو گدھا ہے۔ اس کو عقل کہاں۔ ایک شخص نے مصر میں کہا کہ خواجہ بدیع تو عقل بٹنے کے وقت بغیر حاضر ہو گئے تھے۔ دوسرا بولا بیچارے بالکل سادہ لوح عقل سے خارج ہیں، ہیں دل ہی دل میں ہنسوں گا اللہ کی کیا دین ہے کہ بنایا عقل مجسم اور یہ لوگ گدھا سمجھتے ہیں۔ اس بندہ نوازی کے قربان واہ میرے مولا واہ۔ صدقے اس بخشش کے۔

خواجہ بدیع الزماں صاحب نے بڑے فخر کے ساتھ اکڑ کر کہا سنیں سب برادران افیون دوست کہ نفس کشی جس سے من بدیع نے یہ درجۂ اعلیٰ حاصل کیا۔ کیا شے ہے اور اس کے فوائد کس قدر ہیں۔ واضح ہو کہ نفس کشی کے یہ معنی کہ اپنے نفس کو کشت کرے یعنی قتل کرے۔ کشت ماضی مطلق ہے۔ مصدر اس کا کشیدن۔

**راوی:۔** جھوٹے کی ایسی تیسی۔ کہو پیش باد۔

**سامعین:۔** سبحان اللہ۔ آمد نامے تک حادی ہیں۔

**راوی:۔** کیسے کچھ آمد نامے سر ادق اور مشکل کتاب کو بالکل محو ہی کر لیا۔ کشت ماضی مطلق ہے کشیدن کا۔ پھٹکار ــــــ

**خوجی:۔** نفس کشتے کے معنی نفس کا مارنا۔ میں نے اس میں وہ ملکہ بہم پہنچایا ہے کہ تم لوگ سن کر دنگ رہ جاؤ گے یہ سر جو دیکھتے ہو آدیہ من بدیعا کا سر نامبارک۔ کیونکہ میں اس سر کو گو وہ مبارک ترین سر ہے۔ نامبارک ہی کہوں گا۔ اور یہ بھی انکسار اور نفس کشی ہے۔ خیر یہ میرا نامبارک سر جو تم دیکھتے ہو اس پر کم سے کم سو دھولیں بھی نہ پڑی ہوں گی۔ ہزار چپتیں بھی نہ لگی ہوں گی مگر قسم لو جو ذرا بھی اف کی ہو۔

سامعین یہ تو کوئی تعریف کی بات نہیں ہے۔ دھولیں کھاتے کھاتے آپ کو مشق ہو گئی۔

**خوجی:۔** اچھا سلمنا۔ یعنی تسلیم کی من بدیع نے یہ بات مانا کہ دھولیں کھاتے مشتاق ہو گئے۔ مگر اس کا جواب کیا کہ ابتدا ابتدا میں تو کھوپڑی اس کی عادی نہ تھی کہ چپت گاہ بنائی جائے۔ جب اس قدر ریاض کیا اور اتنی افیم پی تب تو یہ بات حاصل ہوئی کہ اگر کوئی شخص جوتوں سے سر نامبارک من بدیع کا پیٹے تو چون نہ کروں۔ یہ درجہ

دین ہے کہ ہوں تو میں دراز قد، بالا بلند، مگر کوئی کلجگ کی کھونٹی کہتا ہے، کوئی بونا بناتا ہے۔ ہوں موٹا تازہ، سنڈا بنا ہوا، مگر جو لوگ مبصر نہیں وہ سمجھتے ہیں نازک بدن ہے، ہوں شریف زادہ اور خود شریف ابنِ شریف ابنِ شریف تین پشتوں کا حال معلوم ہے کہ شریف زادہ ہوں۔ آگے پتہ نہیں چلتا۔ باایں ہمہ شرافت جو لوگ ناواقف ہیں دیکھتے ہی کہتے ہیں کہ یہ کوئی پاجی ہے۔ صورت سے پاجی پن برستا ہے۔ مگر سیرت اللہ نے وہ دی ہے کہ کسی شریف کے باپ کو بھی نہیں ہوئی۔ عقل اس قدر کوٹ کوٹ کر بھری ہے کہ افلاطون اگر زندہ ہوتا تو شاگردی کرتا اور لقمان زانوئے ادب تہ کرتا۔ یونان کے حکیم جوتیاں من بدیع کی سیدھی کرتے مگر اس کی گرمی کے، صدقے جو شخص دیکھتا ہے کہ یہ شخص تو گدھا ہے۔ اس کو عقل کہاں۔ ایک شخص نے مصر میں کہا کہ خواجہ بدیع تو عقل ملنے کے وقت غیر حاضر ہو گئے تھے۔ دوسرا بولا بیچارے بالکل سادہ لوح عقل سے خارج ہیں۔ میں دل ہی دل میں ہنسوں کہ اللہ کی کیا دین ہے کہ بنایا عقلِ مجسم اور یہ لوگ گدھا سمجھتے ہیں۔ اس بندہ نوازی کے قربان۔ واہ میرے مولا واہ۔ صدقے اس بخشش کے۔

خواجہ بدیع الزماں صاحب نے بڑے فخر کے ساتھ اکڑ کر کہا سنیں سب برادران افیون دوست کہ نفس کشی جس سے من بدیع نے یہ درجہ حاصل کیا ہے، کیا شے ہے اور اس کے فوائد کس قدر ہیں، واضح ہو کہ نفس کشی کے یہ معنی کہ اپنے نفس کو کُش کرے یعنی قتل۔ کُش ماضی مطلق ہے۔ مصدر اس کا کشیدن۔

**راوی:** جھوٹے کی اے تیسی۔ کہو بیش باد۔

**سامعین:** سبحان اللہ۔ آمدنامے تک حاوی ہیں۔

**راوی:** کیسے کچھ آمدنامے سی اوق اور مشکل کتاب کو بالکل محو ہی کر لیا ہے۔ کُش ماضی مطلق ہے کشیدن کا۔ اے پھٹکار۔

**خو:۔** نفس کشی کے معنی نفس کا مارنا۔ میں نے اس میں وہ ملکہ بہم پہنچایا ہے کہ تم لوگ سن کر دنگ ہو جاؤ گے۔ یہ سر جو دیکھتے ہو یہ من بدیع کا سر نامبارک۔ کیونکہ میں اس سر کو گو وہ مبارک ترین سر ہے۔ نامبارک ہے، کیونکہ اور یہ بھی انکسار اور نفسی کشی ہے۔ خیر یہ میرا نامبارک سر جو تم دیکھتے ہو، اس پر کم سے کم سو دھولین بھی نہ پڑی ہوں گی۔ ہزار چپتیں بھی نہ لگی ہوں گی، مگر قسم لو جو ذرا اُف بھی کی ہو۔

**سامعین:** یہ تو کوئی تعریف کی بات نہیں ہے۔ دھوییں کھاتے کھاتے آپ کو مشق ہو گئی۔

**خو:۔** اچھا سلمنا۔ یعنی تسلیم کی من بدیع نے۔ یہ بات مانا کہ دھولیں کھاتے کھاتے مشاق ہو گئے مگر اس کا جواب کیا کہ ابتدا ابتدا میں کھوپڑی، اس کی عادت نہ تھی کہ چپت گاہ بنائی جائے۔ جب اسقدر ریاضت کیا اور اتنی افیم پی تب تو یہ بات حاصل ہوئی کہ اگر کوئی شخص جوتوں سے سر نامبارک من بدیع کا پیٹے تو چوں نہ کروں۔

یہ درجہ ہر افیمی حاصل نہیں کر سکتا ہے۔

شرح مجموعۂ گُل مرغ سحر داند و بس
کہ نہ ہر کو ورقے خواند معانی دانست

علاوہ بریں یہ بات بھی فرطِ انکسار سے حاصل ہے کہ اگر کسی نے گالیاں دیں تو خوش ہو گئے۔ کسی نے کہا خواجہ بدیع گدھا ہے۔ ہنس کر جواب دیا کہ صرف وہی نہیں بلکہ من بدیع کے والد بزرگوار بھی ایسی ہی تھے۔ دادا جان بھی ایسے ہی تھے۔ من بدیع نے اپنے باپ کی روح کو بھی شاد کر دیا۔

راوی:۔ ہونہار پیدا ہوئے ہو کہ باپ کو بھی ایسے وقت پر یاد کر لیا کرتے ہو۔ شاباش۔

خو:۔ رحم دلی اور نیکی اور انکسار کے ساتھ اینجانب جری بھی پرلے سرے کے ہیں اور چونکہ سپاہی آدمی ہوں۔ بات کی تاب نہیں۔ ادھر کسی نے اعتراض کیا اُدھر ہم نے چانٹا جڑا۔

درشتی و نرمی بہم در بہ است
چو رگ زن کہ جراح و مرہم نہ است

کسی نے ذرا ٹیڑھی بات کہی اور ہم نے سیدھا بنایا۔ او گیدی جاتا کدھر ہے۔ لاتا قروں لاتا فرار پینجہ مصر کے نامی پہلوان کو، مارا چاروں شانے چت۔ افیمی کمزور ہوا کرتے ہیں۔ مگر یہ بات کسی افیمی میں نہ دیکھی، نہ سنی اور صاف یہ ہے کہ گو جناب والد بھی تولوں افیم پیتے تھے اور دن بھر چانڈو کے چھینٹے اڑایا کرتے تھے اور ساقنوں کی دکانوں پر چلمیں بھرتے تھے مگر یہ جرات ان کی بھی نہ تھی۔ بندہ گڑھیا میں کنول پھولا ہے،

اگر پدر نتواند پسر تمام کند

سنیں برادران افیموں دوست و شائقین مزرع پوست کہ اس زمانے میں افیمی اور چانڈو باز ہونا دلیل انسانیت ہے۔ اس کی وجوہ موجہ سنئے۔

۱۔ اول تو چانڈو پینا بغیر اس کے کہ انسان لیٹ جائے محال ہے اور ظاہر ہے کہ جس شئی کی ابتداء لیٹنے کی ہو وہ انتہا کے انکسار سے مملو ہے کہ اپنے کو گرا دے اور خاک میں ملا دے۔

خاک شو پیش از آن کہ خاک شوی

جو سعدی علیہ الرحمہ نے فرمایا ہے اس کے معنی یہ ہیں کہ قبل موت کے تو چانڈو پی اور مولانا روم نے مثنوی میں بھی اسی کی تعریف کی ہے:

بشنو از نے چون حکایت میکند
واز جدائی ہا شکایت میکند

نے مراد ہے چانڈو کی نے سے مگر اسکا سمجھنا امر مشکل ہے صرف چانڈو باز ہی سمجھ سکتے ہیں نہ کہ ایسے ایسے عوام۔

ہزار نکتہ باریک ترز مو اینجاست

نہ ہر کہ سر بتراشد قلندری داند

الغرض فروتنی اس کا اوّل قطرہ ہے۔ قطرے کے معنی زینہ اس قطرے پر چڑھے اور چانڈو کی اسرار نہانی کا مشاہدہ ہونے والا ہے۔ کہتے ہیں کہ بھئی فلاں شخص ایسے نیک آدمی ہیں کہ اگر ان سے بیٹھنے کو کہو تو لیٹ جائیں، پس جبکہ بغیر فروتنی کے چانڈو کا استعمال امر محال ہے تو جاننا چاہئے کہ عاجزی اور انکسار اور فروتنی اس سے پیدا ہیں اور چونکہ یہ ہم سے پیدا ہے لہذا ثابت ہوگیا کہ خواجہ بدیع الزماں چانڈوں بازوں کی قبلہ گاہ اور پشت پناہ ہیں

**سامعین:۔** بیشک ہم اس بات کو تسلیم کرتے ہیں۔

**ایک:۔** اجی ہمارے قبلہ گاہ کے قبلہ گاہ سہی۔ بس۔

**دوسرا:۔** بلکہ اور اس سے بھی بڑھ چڑھ کر سہی۔ جب ان کو اپنا باپ بنایا تو جیسے باپ ویسے دادا۔

**خو:۔** باپ بنانا کیا معنی۔ یہ تو ہم پر پھبتی کہی۔ خیر ایک ہوئی یاد رکھئے گا۔ (مسکرا کر) باپ بنانا۔ یعنی انسان وقت پر گدھے کو بھی باپ بنا لیتا ہے تو ہم کو گدھا بنایا مگر۔

مسکین خرا گرچہ بے تمیز ست

چون بار ہمی برو عزیز است

۲۔ دوسری ثنا و صفت چانڈوں کی یہ ہے کہ ہر دم لو لگی رہتی ہے، جس کو ہندو جاگتی جوت کہتے ہیں ہر دم لمپ روشن جب دیکھو چانڈو خانہ عارفوں کی دل کی طرح جگمگاتا ہے۔

افیم میں یہ بڑی صفت ہے کہ اس کی پینک میں انسان کے قریب غم اور فکر آتے ہی نہیں پاتی۔ جھپکی لگاتی اور غوطے میں آتے۔ صبح تک موجیں لیتے ہیں۔

۴۔ افیمی شب زندہ دار بزرگوار ہیں۔ رات بھر نیند نہیں آتی اور یہ نعمت ہر ایک کو نہیں حاصل ہے۔

۵۔ افیمی سحر خیز ہوتے ہیں۔ تڑکا ہوا اور آگ لینے چلے اور سحر خیز ہونا ہزار تندرستیوں کی ایک تندرستی ہے۔

۶۔ افیمی کی غذا وہ ہوتی ہیں جو شیریں شے ہے۔ پونڈا، گنا، کتارا، بالائی، ربڑی، اگرا، گھیر، فیرنی، میٹھے چاول، میٹھے ٹکڑے، دودھ، ریوڑیاں، گوشت کا چنداں شوق نہیں اور اس سے رحم دلی ثابت ہوتی ہے، کہ اپنے ذائقے کے لئے کسی کی جان کیوں لیں۔

۷۔ افیونی پرلے سرے کے بذلہ سنج ہوتے ہیں۔ چنانچہ ان کی مختلف کہانیوں سے ظاہر ہے۔ اب اگر کسی کو کوئی شک ہو، تو بسم اللہ بیان کرے۔

اس پر ایک پرانے خرانٹ افیونی نے جو سن رسیدہ اور گرگ باراں دیدہ تھا۔ کہا کہ ہمیں چند امور میں شک ہے۔ اولاً افیمیوں کی عمر کم ہوتی ہے۔ چنانچہ جو لوگ چین گئے ہیں وہ کہتے ہیں کہ وہاں تیس برس سے زیادہ سن کا آدمی ہی نہیں۔

خواجہ صاحب نے مسکرا کر یوں جواب دیا۔ اوّل تو یہی غلط ہے کہ اس ملک کے لوگ چین گئے آپ لوگ بسم اللہ کے گنبد میں پڑے ہیں، آپ ان باتوں کو کیا جانیں۔ ہم سیاح اور جہاں دیدہ ہیں۔ ہم سے پوچھئے تو ہم بتائیں۔ سنئے چین کے باشندے غیر ملک والوں کو اپنے ملک میں نہیں جانے دیتے۔ لہٰذا قول قائل غلط ہوگیا۔ پھر یہ بھی غلط ہے کہ چین کے باشندے تیس برس کی عمر میں مر جاتے ہیں۔ میں مورخ اور سیاح اور جہاں دیدہ جہان گرد مجھ سے سنئے۔ چین میں افیون کی کثرت سے تیس برس اور پورے تیس برس کے بعد لڑکا پیدا ہوتا ہے۔

سامعین :۔ (کان کھڑے کر کے) کیا! افوہ! تیس کے بعد لڑکا پیدا ہوتا ہے۔

ایک :۔ اس کا تو کسی مردود ہی کو یقین آئے گا۔ اپنے حساب۔

دوسرا :۔ ہاں، ہاں، ہوگا، اس میں یقین نہ آنے کی کون بات ہے۔

میاں :۔ مطلب یہ ہے کہ جب تیس برس کی عورت ہوتی ہے تب کہیں لڑکا پیدا ہوتا ہے۔

خوجی :۔ واہ، واہ خوب سمجھے، یہ مطلب نہیں ہے مطلب یہ ہے کہ جب تیس برس حاملہ رہتی ہے تب لڑکا پیدا ہوتا ہے۔

سامعین :۔ اف رے جھوٹ۔ خدا کی مار اس کذب پر۔

خوجہ :۔ (بہت ہی بگڑ کر) کیا کہا۔ یہ آواز کدھر سے آئی (غل مچا کر) ارے یہ کون بولا تھا۔ یہ کس نے کہا کہ جھوٹ ہے ——

ایک :۔ حضور اس کونے سے آواز آتی تھی شاید؟

خوجہ :۔ پھونک دو، جلا دو، جھلسا دو اس کونے کو۔

دوسرا :۔ خداوند یہ غلط کہتے ہیں۔ انھیں کی طرف سے آواز آئی تھی کہ اس جھوٹ پر لعنت خدا۔

خوجہ :۔ قتل کر ڈالو ان کو اور ان کے سب شرکاء کو۔ ہم اور جھوٹ مگر (انکسار کے ساتھ) ہم ہی چوکے۔ اس قدر غصہ نہ چاہیئے۔ اچھا بابا سے من بدیع۔ ہم کاذب۔ اور دروغ گو ہم جھوٹے، بلکہ ہمارے باپ بے ایمان اور جالساز اور زمانے بھر کے دھوکے باز۔ خیر۔ ع

ع کجا بود منزل کجا تاختم

انا کہ افیم پینے سے عمر کم ہو جاتی ہے۔ پھر اس سے مطلب سنا نہیں ؎

کار دنیا کسے تمام نہ کرد ہر چہ گیرید مختصر گیرید

افیون کی بدولت انسان کو قوائے مختلف کو اس درجہ طاقت حاصل ہوتی ہے کہ بایدو شاید۔ اسی سبب سے مرد پیر جوان اور جوان بچہ معلوم ہوتا ہے۔ بھلا کیا خیال کرتے ہیں برادران افیم دوست نسبت عمر و سن و سال من بدبعا کے۔

ایک :۔ حضور کوئی چہل و شش ہوں گے (ہنس کر)

دوسرا :۔ ع۔ چہل سال عمر عزیزت گذشت۔ الخ۔

تیسرا :۔ آپ کوئی پچاس کے پیٹے میں ہوں گے بس۔

چوتھا :۔ نہیں نہیں۔ پچاس نہیں حضور کوئی ستر کے ہوں گے۔

خو :۔ ایک ہوتی یاد رکھئے گا حضرت۔ جی۔

جواب :۔ (ہنس کر) ع

کر مہائے تو ما را کرد گستاخ

خو :۔ ہمارا بدن چور۔ قد چور، لیاقت چور، عمر چور، سن و سال چور، ہمارا سن نہ پچاس کا نہ ساٹھ کا، ہم، دو اوپر سو برس کے ہیں۔ جس کو یقین نہ آئے۔ وہ کافر ملعون، دو اوپر سو برس کا سن ہمارا۔

جواب :۔ اللہ اللہ۔ دو اوپر سو برس کا سن ہے!

خو :۔ جی دو اوپر سو برس کا سن ہے۔

جواب اگر یہ صحیح ہے تو وہ اعتراض اڈ گیا کہ افیمیوں کی عمر کوتاہ اور قلیل ہوتی ہے۔ حضور نے افیمیوں کی سبب سے دو اوپر سو برس کی عمر پائی۔ اب بھی اگر کوئی افیم کو بُرا کہے تو بس انتہائی حماقت ہے۔

خو :۔ دو اوپر سو برس کا سن ہوا اور ابتک وہی خم دم ہے ذرا آنکھ نہیں جھپکتی اور کہو ہزار سے مقابلہ کریں کہو لاکھ سے، کہو کروڑ سے مقابلہ کریں اور آگ میں کود پڑنا تو ہمارا خاص کام ہے جہاں لاکھوں کروڑوں توپیں درغ رہی تھیں اور ہزارہا آدمی برابر ادھر اُدھر گر رہے تھے ؎

پھر تو پکار تھی یہ ادھر وہ ادھر گرا
یہ مورچہ وہ ہاتھ وہ خود اور وہ سر گرا

اور میں نے پیرانہ سالی میں انھیں ہاتھوں سے ہزاروں سر قلم کئے اور لاکھوں کو قتل کر ڈالا۔ ہماری شمشیر محرابی لنگردار ہے ؎

بولی یہ تیغ دم سر اعدا پہ لوں گی میں
برش پکاری توبہ ٹھہرنے نہ دونگی میں

اس سن وسال کو دیکھئے اور اس حال کو دیکھئے۔ واہ رے میں اور واہ رے میری جرات وہمت آفریں۔

خواجہ بدیع صاحب نے اپنے سب افیم دوست بھائیوں سے کہا کہ جس جس میں جو جو صفتیں ہوں، وہ سب کے روبرو بیان کرے سب کے پہلے گٹو صراف قوم کلوار نے جو برسوں سے افیم پیتا تھا استادہ ہو کر اپنی یوں تعریف کی۔

بھائی پنچو! میں کلوار ہوں مگل شراب ہمارے یہاں نہیں بکتی۔ پشپاپست (پشت ہاپشت) سے۔ سو ہمارے داد اور بھائی بند سب صرافی کرتے ہیں۔ ہم جب لڑکے ہی تھے، کوتی مساکر کے بارہ چودہ برس کی عمر ہوگی سو تب سے اپھیم (افیم) پیتے ہیں۔ دن بدن ہمارا حال یہ ہوا کہ اب کوتی چار باتیں کرے تو جواب نہ دیں۔ ایک روج جین ہولی کے دن ہم جو گھر سے نکلے۔ اسے بس ایک جگہ کوتی پچاس، پچپن، پینتالیس ہوں استنے آدمی کھڑے تھے اور کسی کے ہاتھ میں پچکاری، کسی کے ہاتھ میں لوٹا اور چار پانچ گھڑی رنگ کے اور گلال اور عبیر سب منون اور کمکے (قمقمے) ہم ادھر سے جو چلے تو ایک آدمی نے پیچھے سے جوتا دیا۔ تو کھوپڑی بھنا گئی۔ اور آگے بڑھا ہی تھا کہ ایک اور جوتا پڑا تڑاق مگر اُف نہ کی۔ اگرچہ کرتا تو ان سب کو ڈپٹ لیتا مگر چپ ہو رہا اور جس شخص نے جوتا مارا تھا اس کی قدموں پر سر رکھدیا اور کہا بابا دو جوتے کس کے اور لگاؤ لیس جتنے تھے وہ سب ہماری تعریف کرنے لگے اور سب نے کہا واہ آدمی ہو تو ایسا ہو۔

**خو**:۔ شاباش ہم تم سے بہت خوش ہوئے۔ گٹو۔

**گٹو**:۔ (سلام کرکے) حضور کی دعا سے یہ سب ہے۔

ان کے بعد نور خاں نامی ایک افیمی اٹھے۔ کہا صاحبو ہم ہاتھ جوڑ کے یہ کہتے ہیں کہ ہم نے کئی سال سے افیم اور چانڈو پینا شروع کیا ہے۔ ہم افیم اور چانڈو کے پینے سے اس قدر منکسر مزاج ہوگئے ہیں کہ ایک روز ایک دل لگی باز آدمی نے جس کے کھیت میں ہم بیٹھے لوٹ کھا رہے تھے ہمارے کان پکڑے اور ہم کو کانجی ہوس لے چلا۔

**ایک**:۔ ہنس کر کیا لدو ٹٹو سمجھا تھا آپ کو۔

**دوسرا**:۔ یا شاید کسی دھوبی کا گدھا سمجھا ہو۔

**تیسرا**:۔ ان کو گدھا ہی سمجھ کر کانجی ہوس دکھایا۔

**چوتھا**:۔ مگر آپ بھی کان دبائے ہوئے خوب چلے گئے۔

**خو**:۔ (ہنس کر) بابائے من بدیع من ہم وقتے درہمیں حال بودہ باشد بائدہ ست مگر چون نکرو آخر کار ایک جفادری افیمی نے استادہ ہو کر سب کو مخاطب کر کے کہا کہ آج تک ہمارے افیمی بھائیوں میں کسی نے ایسا نام نہیں کیا تھا لہٰذا ہم سب پر فرض ہے کہ اپنے قبلہ و کعبہ کو کوئی خطاب دیں۔ سب نے مل کر نعرۂ خوشی بلند کیا اور کھڑے ہو کر با آواز بلند منظوری ظاہر کی اور ذیل کا خطاب حسب تجویز خواجہ صاحب دیا گیا۔

(چھپے رستم) بدن چور، پیل توان، بہنیہ زور قبلہ و کعبہ افیمیان جہاں۔ چینا بیگم کے یکے از شوہران من بدلیعا خواجہ بدیع الزماں بدیع صف شکن فہمیدیان جناب پینک مآب لانا میری قدر ولی۔

افیمیوں نے اس خطاب اور زبان کی بندش کی بڑی تعریف کی اور کہا کبھی کل باتیں اس میں آگئی ہیں، کوئی دقیقہ باقی نہیں رکھا ہے۔ خصوصاً چینا بیگم کے یکے از شوہران کی سب سے زیادہ تعریف ہوئی۔

اور خواجہ بدیع الزماں صاحب نے پھر استادہ ہو کر شکریہ ادا کیا۔ (بہت اکڑے ہوئے)

اور خواجہ بدیع الزماں صاحب نے ایستادہ ہو کر شکریہ ادا کیا۔ (بہت اکڑے ہوئے) برادران جملہ افیمیان، حاضر و غائب زندہ و مردہ، پیدا شوندہ، نحیف و ضعیف من بدیعا کے خاندان میں آج تک کسی نے خطاب نہیں پایا تھا۔ بندۂ خاکسار اپنے خاندان میں فرد ہے۔ گویا گڑھیا میں کنول پھولا یا یوں کہوں کہ ولی کے گھر میں شیطان پیدا ہوا۔

**راوی:-** اہو ہو ہو دونوں تعریفیں صحیح ہیں۔

**خو:-** یا یوں کہوں کہ چوروں کے گھر میں شاہ بوشندہ دہ بود ہماری باپ تو اچھے تھے ہی مگر ہم اُن سے بڑھ گئے اور سچ یوں ہے کہ ہم اپنے باپ کے بھی باپ ہیں، اگر وہ الّو کے پٹھے تھے تو ہم الّو کے باپ ہیں۔ اور اگر وہ چھوٹے گدھے تھے تو ہم بڑے گدھے ہیں۔

**سامعین:-** اللہ رے انکسار۔ بس انتہائے عاجزی ہے۔

**خو:-** میاں عاجزی ہی خدا کو پسند ہے۔ اس میں چاہے جو ہو بس یہ نکتہ یاد رکھنا بھولنا نہیں۔

ان سب تقریروں کے بعد سب نے چینی کی پیالیوں میں افیم گھولی اور خواجہ کی تندرستی کی پیالیاں پییں اور غبن ہوگئے۔

## کالج کے طلبہ کا ڈیپوٹیشن

دکھا دے ساقیا پھر صورت شام
جمائیں رنگ تازہ شیشہ و جام

پھر آیا جھک کے ابر شام سر پر
ہوئی پھر بارش باران اختر

ارے ساقی گیا دن آگئی شام
فراہم پھر ہوئے سب شیشہ و جام

دکھائی شام پھر ساقی ایک بار
ہوئی مہتاب سے روشن شبستار

کہاں ساقی ہے اب پھر شام آئی
ضیاء کی ماہ نے چادر بچھائی،

پلا ساقی وہ جام آب گلگون
کہ ہو کچھ نثر رنگین تازہ موزون

نیا گل بادۂ رنگین کھلائے
سر بزم آج ساقی رنگ لائے

یہ ذکر میکدہ ورد زبان ہے،
ہر اک محفل میں اس کی داستان ہے

حناتی رنگ کا دے ساقیا جام　　گرا خورشید پر پھر لشکر شام،
پلادے جام ساقی سحر آمیز　　طلسم زہد ٹوٹے بن کے پرہیز
پھر آتی ساقیا تو یہ شکن شام　　گلابی سے لادے اب لب جام
وہ مہکے پھول گلدستہ بنے جام　　گلابی آب رنگین سے ہو گلفام
مہار گل تصدق جام مے پر　　ہنسیں گل کی روش بہائی ساغر

کہاں تک انتظار جام ساقی
تمنا تھی رہوتی پھر شام ساقی

آزاد فرخ نہاد والانژاد کا گھر گھر چرچا تھا جس بازار گلی کوچے برزن سڑک پر نکل جاتے۔ آزاد کی نسبت کچھ کچھ ذکر خیر ضرور سننے میں آئے گا۔ گو: ؎

بلبل یہ زمانہ نہ ایک گل کا نہ ہوا　　محکوم ائمہ و رسل کو نہ ہوا،
انسان کو عبث غرور یکتائی ہے　　اللہ پہ اتفاق کُل کا نہ ہوا

لیکن تائید ایزدی سے آزاد پاشا کا نام سب کی زبان پر نیکی کے ساتھ آتا تھا۔ مدرسے کے طلبہ نے ایک جلسہ کالج میں منعقد کر کے آزاد کی خدمت میں ڈیپوٹیشن بھیجا کہ ہم طلبا کالج کی طرف سے اس عرض کے اظہار کے لئے حاضر ہوتے ہیں کہ جو جو کار نمایاں آپ نے کئے ان کی تعریف کریں اور آپ کو اطلاع دیں کہ گو ہم لوگوں کو بحیثیت طالب علم ان امور میں چنداں دخل نہیں ہے لیکن چونکہ ہم نے مختلف اور متعدد اخبارات ولایت روم اور صحائف یورپ و ہندوستان میں آپ کے کارناموں کا ذکر خیر پڑھا اور چونکہ ان سب سے یہ ظاہر ہے کہ آپ کی ذات سے نہ صرف آپ بلکہ کُل اہل اسلام کا بڑا نام ہوا۔ لہٰذا ہم اس کو عین فرض اور فرض عین بلکہ ذریعہ حصولِ سعادت دارین تصور کرتے ہیں کہ آپ کا شکریہ ادا کریں، افسوس کہ ہمارے اہلِ وطن جو کسی زمانہ میں اعلیٰ درجے کے شائستہ تھے اور جن کی علمیت و تہذیب ساری خدائی میں ضرب المثل تھی۔ جن کے خرمن قابلیت کے مصری خوشہ چین اور خوان علم و فضل کے حکماء یونان زلہ ربا تھے وہ اب اوج لیاقت و شائستگی سے حضیض نادانی میں ہبوط کرتے جاتے ہیں۔ ایسے وقت میں جبکہ ستارۂ علوم چراغِ سحری کی طرح ٹمٹماتا نظر آتا ہے، ہم آپ کی ذاتِ بابرکات کو ہزار غنیمت سمجھتے ہیں۔ آپ نے اس ملک کا نام روشن کیا اور تمام عالم پر ظاہر کر دیا کہ ہند میں اب بھی ایسے لوگ موجود ہیں جو بسالت، لیاقت، ہمدردی اور حکمت میں کسی سے دب کر رہنے والے نہیں۔ آپ نے ہندیوں کا نام روم سے شام اور ہندوستان سے تا بافقائے روس بلند کیا۔ اب دنیا میں کوئی شائستہ ملک ایسا نہیں ہے جہاں آپ کو لوگ نہ جانتے ہوں۔ روسیوں کے جرار سپاہیوں نے آپ کا لوہا مانا۔ کارسک سے بہادر اور جیوٹ آپ کی شمشیر لیاقت کے جوہر دیکھ چکی۔ بڑے

بڑے سپہ سالاروں کو آپ نے نیچا دکھایا اور جس جنگ میں شریک ہوتے، سرخرو اور فائز و غرام آتے۔ پلونا کی جنگِ عظیم میں جس پر کل محاربۂ روم کا دارو مدار تھا اور جس میں طرفین سے لکھوکھا آدمی میدانِ کارزار میں تھے، آپ نے وہ کارنمایاں کیا جو آجتک غالباً کسی سپہ سالار نامدار سے شاذ و نادر ہی عمل میں آیا ہو۔

جنابِ باری نے آپ کی ذات مستغنیٰ از صفات میں ہر قسم کے جوہر کوٹ کوٹ کر بھرے ہیں۔ علم و فضل و معقولات و حکمت عربی و فارسی و انگریزی و فرانسیسی السنہ کی قابلیت شعر و سخن کی لیاقت درجۂ اعلیٰ کے علاوہ فنون سپہ گری میں وہ ید طولیٰ حاصل ہے کہ کل جنگِ روم و روس میں نہ سلطنتِ عثمانیہ کا کوئی افسر آپکا نقطۂ مقابل تھا نہ روس کا کوئی جنرل آپکی برابری کر سکا، جو جو مہم آپ نے سر کیں، اسکی تصویر اسوقت ہماری آنکھوں کے روبرو ہے۔ جس مصاف میں آپ شریک ہوئے روسیوں کے سر اس طرح گرتے تھے جیسے جھڑی لگتی ہے:

بسر ہا نیزہ ہا انگشت با زان | دو میدانِ یک علم از کاسہ بازان
زسم تیز کز فرق آب میخورد | اثاثہ سر بزیر آب می برد
فرس در زبار نقش راکب | فگندے دست و کندے کوچہ چپ
پلارک زخم پرالماس میدوخت | ببالائے ہوا چون شعلہ می سوخت
جہان را تیرہ بختی تیغ گشتہ | اجل پروانہ نازک شمع گشتہ
بہ نعل توسنت گز فتح دم زد | بہ پیشانی ہلال رنگ غم زد

رکابت را ظفر شد حلقہ درگوش
عنایت را قیامت موج سر جوش

جہاز جنی ڈینس کے عرقاب اور تباہی کے وقت جزیرہ پیرم کے قریب جو جوانمردی آپ نے ظاہر کی وہ ابدالآباد تک یادگار رہے گی۔ واقعی اس وقت مصیبت میں بنی نوع انسان کی جان بچانے کے لئے اپنی جان کو خطرے میں ڈالنا ہر فرد و بشر کا کام نہیں۔ آپ ہی کا کام تھا۔ ورنہ ایسے موقع پر اچھے اچھے بہادر آدمی اس قدر سراسیمہ ہو جاتے ہیں کہ اپنی جان کا بچانا مشکل ہوتا ہے نہ کہ اپنی جان کا مطلق خیال نہ کرنا ؎

ایں کار از تو آید و مردان چنیں کنند ؎

ہمیں امید کامل ہے کہ گورنمنٹ آپ کی اس جوانمردی کا بہت جلد صلہ عطا کرے گی۔ کیونکہ ادنیٰ سے ادنیٰ کارنمایاں جن لوگوں سے سرزد ہوئے ان کو خطاب مل گئے ہیں۔ آپ تو اُن سے کہیں زیادہ اعزاز کے مستحق ہیں۔ ہم آپ کے رفیق اور صافی مذاق مرد باخدا حضرت خواجہ بدیع الزمان صاحب بدیع دگلے والی پلٹن کے یکیدان اور شاہی کے رسالدار بہادر کا بھی شکریہ ادا کرتے ہیں، اگر ہم اس مقام پر اُن کا ذکر خیر نہ

کریں تو کفرانِ نعمت ہے کیونکہ خواجہ صاحب نے باوصف کبر سنی و عدم واقفیت فنون جنگ میدان نبرد میں آپ کا ساتھ دیا۔ سب سے زیادہ توصیف کے قابل ہے خواجہ صاحب کی وہ جرأت ہے جو آپ نے ایک دریا کے قریب کی جنگ میں ظاہر کی تھی اور ہزاروں آدمیوں کی جماعت کو تن تنہا منتشر کر دیا تھا۔ خواجہ صاحب یہ تقریر سن کر اٹھ کھڑے ہوتے اور بگڑ کر بولے (آپ سب صاحبان طالب علموں کا قطع کلام ہوتا ہے مگر بندۂ خاکسار اضعف العباد اذل خلائق نابکار روسیاہ ہیچمیر (خواجہ بدیع) اس قابل نہیں ہے کہ آپ ان الفاظ سے یاد فرمائیں۔ یہ تعریف نہیں ہجو ملیح ہے۔ فرماتے ہیں کہ باوصف کبر سنی و ضعف و عدم واقفیت فنونِ جنگ بجا ہے، کبر سنی کیا معنی۔ یہ کیونکر معلوم ہوا کہ بندۂ درگاہ پیر فرتوت ہے، ابھی مجھے یہ دعویٰ ہے کہ اچھے جوان بلند بالا اور قوی ہیکل کا ہاتھ پکڑ لوں تو چھڑائے نہ چھوٹے۔ کیا دل لگی ہے۔ مصر کے پہلوان کو اٹھا اٹھا کے دے دے مارا اور جہاں گیا ایک بھی ہم پلہ نہ ملا۔ ضعف کی اچھی کہی۔ ہمارے ہی ایسے اگر دو چار ضعیف اور ہوں تو ہندوستانی دیو کہلانے لگیں مگر ہے کیا کہ ہمارا بدن چور ہے اور پھر آپ فرماتے ہیں کہ فنونِ جنگ سے عدمِ واقفیت ہے۔ ہونہہ! کمیدان ہم رہے۔ سالہا سال ہم نے کیں۔ مصر کے ہم لڑے۔ اختری اور نادری پلٹنیں اور ترچھا اور بانکا رسالہ ان سب کے افسر ہم رہے کالے کا نگرہ کی لڑائی میں ہم لڑے اور ابھی تک ناواقف ہی ہیں اس وہم کا علاج لقمان کے پاس بھی نہیں تھا۔)

اس تقریر پر بڑا قہقہہ پڑا اور طلبہ نے بلجاجت خواجہ صاحب سے معافی مانگی اور خواجہ بدیع الزماں صاحب بدیع نے استادہ ہو کر کہا شاباش۔ یہ نشانِ سعادت ہے۔ من بدیع کا اعزاز کیا اور من بدیع کارہا ے سترگ کردہ شدہ بود آمد۔

اس کے بعد آزاد پاشا نے ڈیپوٹیشن کا جواب دیا اور بفصاحت اپنا عجز ظاہر کیا اور طلبہ کی قدردانی کا شکریہ اور نصیحت کی کہ دل لگا کر اپنی کتب درسیہ کو یاد اور ان کے مطالب و غوامض کو فی الذہن کریں۔ افعالِ قبیحہ سے بچیں اور اپنے ملک کے کام آئیں۔ آزاد فرخ نہاد نے بیان کیا کہ میرے ناقص علم و یقین میں اس ملک کے طلبہ کو امور مندرجہ ذیل پر کامل غور کرنا چاہیے۔ اوّلاً اکثر اوقات تجربہ کیا گیا ہے کہ اس ملک کے طلبہ تھوڑی سی انگریزی پڑھ کر فرطِ غرور سے زمین پر قدم نہیں رکھتے۔ سمجھتے ہیں کہ ہمچو من دیگرے نیست کوئی برنارڈ و اسمتھ کی ارتھ میٹک کے چند صفحے دیکھ کر اپنے کو ریاضی دان اور مجسطی خوان سمجھ بیٹھتا ہے۔ حالانکہ علم ریاضی ایک بحر زخار و ناپیدا کنار ہے، جس کا اور نہ چھور، مقامِ غور ہے کہ جو طالبِ علم اربعہ متناسب تک حساب پڑھ کر یہ دعویٰ کرے کہ ہم ریاضی داں ہیں، وہ بھلا کیا ترقی کرے گا۔ جغرافیہ طبعی کے دو چار ورق پڑھے اور علماء و فضلا اور نیوٹن اور ہرشن کا مقابلہ کرنے لگے، انگریزی میں ایک خط بھی اچھی طرح نہیں لکھ سکتے۔ مگر خیال یہ ہے کہ ہم مکالے اور ایڈیسن سے بھی گوئے سبقت لے گئے ہیں۔ میں نے ایک طالب علم کی زبانی سنا کہ (فرانسیسی زبان ہم خوب بول سکتے ہیں) سمجھا شاید کسی قدر واقفیت ہو۔ ایک

فقرہ زبانِ فرانسیسی میں بولا تو جواب ندارد۔ اردو میں پوچھا آپ نے فرانسیسی کہاں تک دیکھی ہے۔ کہا میں تین دن چندانگر فرانس ڈانڈے میں رہا تھا۔ وہاں دوکانداروں سے گٹ پٹ کرتا تھا۔ اب فرماتے جو شخص تین دن فرانس ڈانڈے میں رہ کر یہ دعویٰ کرے کہ زبانِ فرانسیسی اچھی طرح بول سکتی ہیں اس کے غرور کی بھی کوئی انتہا ہے۔

آنکس کہ نداند و بدانہ کہ نداند — او نیز خویشن بمنزل برساند

وانکس کہ بداند و بداند کہ نداند — اسپ طرب از گنبد دوار براند

وانکس کہ نداند و بداند کہ بداند

در جہل مرکب ابد الدہر بماند

اس ملک کے طلبہ کو جاننا چاہیئے کہ اعلےٰ درجے کے تربیت یافتہ یعنی جو لوگ کلکتہ اور بمبئی اور مدراس کی یونیورسٹیوں میں ایم، اے اور بی، اے کی امتحان دے کر ڈگریاں حاصل کرتے ہیں ان تک کی تعلیم مقابلہ طلباء دار العلوم یورپ بالکل خام ہو، اور ذرا وقعت نہیں رکھتی۔ ممکن کیا کہ ہند کی یونیورسٹیوں کے ڈگری یافتہ وہاں کے ادنیٰ طلبہ کے سامنے زانوئے ادب نہ کریں۔ ہم کو بجز کمسٹری اور کسی قدر علم ہیئت اور علم مثلث جغرافیہ طبعی وغیرہ کے اور کیا پڑھایا جاتا ہے، کچھ نہیں اور اس میں بھی ہمارے ملک کے طلبہ بالکل خام رہتے ہیں۔ علم ہیئت۔ جو نتیجہ نکلنا چاہیئے وہ مفقود ہے۔ یہ سب علوم ہم کو تھیوریٹیکل طور پر پڑھائے جاتے ہیں نہ کہ پریکٹیکل طور پر یعنی عملاً اور جبتک عملاً ان سے کوئی نتیجہ نہ نکلے ان کا پڑھانا نہ پڑھنا ایک ہی جہاز رانی اور علوم جیالوجی، درجۂ اول تجارت اور طرز تمدن سے ذرا ہم کو واقفیت نہیں ہے۔ ہم کو لازم ہے کہ صرف ایم اے اور بی، اے کی ڈگریوں کے ہی عاشق دلدادہ نہ ہوں بلکہ یہ صرف برائے نام خالی خولی عزت ہے۔ مقصد ہے کہ علوم دانستہ میں قابلیت اصلی حاصل کریں۔ یونیورسٹیوں کے طرز تعلیم میں ایک بڑا نقص یہ ہے کہ اس کے طلبہ۔

Jack OF all Trade and master OF none

کے مصداق ہیں۔ کسی امر میں پختگی حاصل نہیں ہوتی ہے۔ پیش قاضی شاعر وہ پیش شاعر قاضی و پیش بر دو ہیچ و پیش ہیچ ہر دو۔ اچھے اچھے ایم، اے عموماً انگریزی آسانی اور فصاحت اور صرف نحو کے لحاظ سے عمدہ نہیں لکھ سکتی قدم قدم پر ٹھوکریں کھاتے ہیں ایک ایک سطر میں غلطیوں پر غلطیاں کر رہیں، بڑی کوشش اس امر کی کرنی چاہیئے کہ حتی الوسیع پختگی حاصل ہو خامی نہ رہے۔

دوسرا امر جس کی طرف میں آپ کو مخاطب کرتا ہوں یہ ہے کہ اس ملک کے طلبہ عموماً نوکری کے عاشق و دلدادہ ہیں اور یہ سخت عیب ہے۔ ہر سال ہندوستان کی یونیورسٹیوں سے ہزارہا طلبہ انٹرنس اور ایف اے اور بی اے اور ایم اے کے امتحانوں میں کامیابی حاصل کرتے ہیں۔ ممکن نہیں کہ ان سب کو گورنمنٹ عہدے دے سکے۔ ان لوگوں کا دلی شوق یہ ہے کہ امتحان دے کر اکسٹرا اسسٹنٹی اور مقتضی کے عہدے ہائے جلیلہ حاصل کریں اور یہ امر محال ہے۔ مجنونانہ خیال ہے اب تو متمول لوگوں اور مالدار رئیسوں اور زردار مہاجنوں اور اہل ثروت آدمیوں اور نامدار تاجروں کے لڑکے اپنے معزز آبائی پیشوں کو خیرباد کہہ کر اسی ادھیڑبن میں رہتے ہیں کہ جس طرح ممکن ہو گورنمنٹ کی نوکری کریں۔ منصفی اور ڈپٹی کلکٹری یا نا تو بجز کوئی بیس روپیہ ماہواری کا لوکل فنڈ کلرک ہو گیا کسی نے پندرہ بیس کی آسامی پائی۔ اب فرمایئے ان عہدوں پر امیر زادوں کا نوکر رہنا تضیع اوقات ہے یا نہیں۔ اگر اس کے برعکس وہ تجارت کی طرف متوجہ ہوں تو سبحان اللہ سبحان اللہ دنیا کے پردے پر کوئی ملک ایسا نہیں ہے جس نے نوکری کے ذریعہ سے ترقی پائی ہو۔ فرانس کو دیکھو۔ بعد جنگ تجارت کی بدولت وہ درجہ حاصل کیا کہ آج خدا کی خدائی میں کوئی ملک اس کا مدمقابل نہیں ہے۔ ہر قسم کی ترقی ملک کو ثروت ہی کے ذریعہ سے حاصل ہوتی ہے اور ثروت کے حصول کا بہترین اور آسان ترین طریقہ تجارت ہے۔ بڑی خرابی یہ ہے کہ پرانے فیشن کے خیالات والے تجارت کو اچھا نہیں سمجھتے تھے۔ وجہ یہ کہ ان کے وقت میں اس ملک میں نہ تو تجارت کا وسیلہ آسان تھا اور نہ ایسے اسباب جمع تھے کہ سوداگری فروغ پاتی اول تو سڑکیں ندارد دوسرے ڈاکہ زنی کی کثرت تھی۔ ریل کا نام نہیں اخباروں کی اشاعت اور تار برقی جس پر تجارت کی ترقی کا بہت کچھ انحصار ہے ان کے وقت میں بالکل مفقود تھا۔ علاوہ بریں جو ٹٹ پونجئے تاجر ان کے زمانے میں یہاں تھے ان کو وہ اس سبب سے بنظر حقارت دیکھتے تھے کہ وہ کم سرمائے کے لوگ تھے۔ اب وہ زمانہ نہیں ہے اب تجارت کے اسباب اور وسائل ایسے آسان ہیں کہ بایدوشاید جو لوگ کلکتہ اور بمبئی گئے ہیں وہ تجارت کے بےشمار فوائد سے بخوبی واقف ہیں اور وہ خوب جانتے ہیں کہ تاجروں کے مقابلے میں نوکری پیشہ کی کوئی وقعت ہی نہیں ہے۔ جو ثروت اور عزت اور آسودگی اور عیش تاجروں کو حاصل ہے۔ اس کے عشر عشیر کا دسواں حصہ بھی کسی نوکری پیشہ کو نہ حاصل ہے اور نہ حاصل ہو سکتا ہے۔ پس ایسی شے کا عاشق دلدادہ ہونا غلطی ہے یا نہیں۔

ہم کہتے ہیں کہ یہ فرض ہے کہ امیر و کبیر مہاجن کا لڑکا اپنے باپ دادا کے معزز اور زرخیز پیشے کو چھوڑ کر پچاس روپیہ کی پیشکاری کو غنیمت سمجھتا ہے یا تاجر نامور کا صاحبزادہ جس کے باپ کے پاس کروڑوں روپیہ ہے تجارت سے قطع تعلق کر کے ساٹھ روپے کی نوکری پر ناز کرے۔ وہ شخص جس کے باپ

کسی کے پاس پانچ پانچ سو کے ایجنٹ نوکر ہیں، اگر خود ساٹھ ستر کی نوکری کی جستجو کرے اور اس کے لیے ہر ایک کی خوشامد کرتا پھرے، تو مقام حیف ہے اس نوکری سے وہ ملک کو کیا فائدہ پہنچا سکتا ہے۔ تجارت سے ملک کی ثروت ترقی روز بہ پاتی ہے۔ اور ثروت سے آسودگی فارغ البالی آرام و عیش کو دن دونی رات چوگنی ترقی ہوتی ہے۔ ہاں جن لوگوں کے پاس اس قدر سرمایہ نہیں ہے وہ البتہ مجبور ہیں ان کے لیے نوکری کے علاوہ اور کوئی ذریعہ حصول رزق نہیں ہے۔ مگر جن خوش نصیب آدمیوں کو خدا نے متمول کیا ہے۔ وہ اگر اس دولت سے محروم ہیں تو دلیل ادبار ہے۔

بسیار سفر باید تا پختہ شود خامے

جب آپ لوگ سفر کریں گے تو آپ کو معلوم ہے کہ تجارت کے کیا کرشمے ہیں۔ کہ یہاں کے امراء کے باشندے بڑا امیر و کبیر سمجھتے ہیں تاجروں کے نزدیک بالکل کم سرمایہ لوگ ہیں ان کی تجارتیں کوئی قابل اعتنا کی نہیں اور کلکتہ اور بمبئی کا ایک ایک تاجر کروڑ پتی ہے، جو دو دو ہزار روپیہ صبح تمام صرف تاریں صرف کرتے ہیں۔ صبح ہزار کی تھیلی لیکر ایجنٹ ریل گھر گیا اور شام کو خالی تھیلی لیے ہوئے چلا آتا ہے اور لبعض بعض ملکوں میں اس سے کہیں زیادہ صرف ہوتا ہے۔ تجارتی کوٹھیوں میں جا کر دیکھو تو سر افلاک کشیدہ کروڑوں کا مال جمع ہے اور مختلف شہروں میں تاجر اور ایجنٹ ہیں اور لاکھوں آدمی پرورش پاتے ہیں۔ یہ شہر جس میں اس وقت ہم اور آپ موجود ہیں مرکز دائرہ ادبار ہے جہاں وہ شخص بڑا مالدار سمجھا جاتا ہے جس کے پاس پانچ سات لاکھ روپیہ ہوں۔ ع

ع۔ بریں عقل و دانش بباید گریست۔

اس امر کا بھی طلبہ کو خیال چاہیئے کہ جس امر میں دخل نہ ہو اس میں دخل نہ دیں۔ دخل در معقولات یعنی چہ۔ اس ملک کے نوجوانان تربیت یافتہ کا میلان طبع کا عموماً یہی ہوتا ہے کہ گورنمنٹ کے خلاف مضامین لکھیں اور نکتہ چینی کریں کہ گورنمنٹ نے یہ غلطی کی اور وہ غلطی کی۔

مانا کہ گورنمنٹ کی نسبت اخباروں میں آزادانہ رائے دینا دلیل خوش فکری و تربیت یافتگی ہے۔ مگر بے سمجھے بوجھے محض اس نظریے سے رائے زنی کرنا کہ لوگ ہم کو بھی استعداد و قابل سمجھیں اور یہ تصور کر لینا کہ جو شخص ایسا نہیں کرتا وہ شائستہ نہیں اور اس کی تعلیم خام ہے۔ انتہا کی غلطی ہے۔

بڑا نقص ہم لوگوں میں یہ ہے کہ ہم باوصف مقدرت و متمول اپنے لڑکوں کو اعلیٰ درجہ کی تعلیم سے بے بہرہ رکھتے ہیں یہ خیال بالکل غلط ہے۔ کہ ملک عسرت کی سبب سے اعلیٰ تعلیم نہیں حاصل کر سکتا۔

